وسلم) نے بہت سے قانون اور قاعدے بتائے ہیں۔ باعتبار شریعت کے اور باعتبار طبابت کے اور باعتبار مصالحت کے اور باعتبار بادشاہت کے کتب احادیث سے بخوبی معلوم ہوتے ہیں۔

اب آگے فرماتے ہیں: لیلاً من المسجد الحرام الی المسجد الاقصیٰ

اس مقام پر اللہ تعالیٰ نے لیلاً فرمایا ہے، نہاراً نہیں فرمایا۔ وجہ یہ ہے کہ اوپر اللہ تعالیٰ نے سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے مقام کو بیان فرمایا تھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا مقام مقام عبدیت ہے۔ اب منظور ہوئی یہ بات کہ اس مقام کا اظہار ہو ساتھ ہی اس کے یہ بھی منظور ہوا کہ اخفاء بھی رہے اس واسطے لیلاً فرمایا، اس کے اندر اظہار بھی ہوا کسی قدر اور اخفاء بھی رہا۔ یہ وجہ ہے اس کے ارشاد فرمانے کی۔ آگے فرماتے ہیں: من المسجد الحرام الی المسجد الاقصیٰ

لوگوں نے یہ کہا ہے کہ حضورؐ کا عرش پر جانا کلام اللہ میں مذکور نہیں ہے، کلام اللہ میں اتنا ہے مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک تشریف لے گئے۔ عرش پر جانا حدیثوں میں مذکور ہے۔ میری رائے میں یہ بات آتی ہے کہ اقصیٰ سے مراد لے لیا جاوے عرش یعنی اب کلام اللہ میں ابتداء اور انتہا مذکور ہوگئی۔ رہا یہ کہ مسجد اقصیٰ کا جانا وہ حدیثوں میں مذکور ہے، کلام اللہ میں مذکور نہیں ہے۔ کوئی شخص کہہ سکتا ہے کہ صاحب! اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: الذی بٰرکنا حولہ

مسجد اقصیٰ کے چہار طرف برکات ہیں اور تمام انبیاء علیہم السلام کے مزارات ہیں اور ہر طرح کی رونق ہے۔ اگر مسجد اقصیٰ سے مراد عرش لیا جاوے تو وہاں پر برکات کہاں ہیں (لیکن) وہاں پر بھی مسجد ہے اور برکت ہے۔ فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ:

وتری الملٰئکۃ حافّین من حول العرش یسبحون بحمد ربھم

ترجمہ: ''اور آپ فرشتوں کو دیکھیں گے کہ عرش کے گرداگرد حلقہ باندھے ہوں گے اپنے رب کی تسبیح وتحمید کرتے ہوں گے۔'' اور یہ سب کے نزدیک مسلم ہے۔ ''القرآن یفسر بعضہ بعضاً'' اب کوئی قباحت لازم نہیں آئے گی۔ آگے فرماتے ہیں: لنریہ من ایاتنا

لنریہ کے اندر لام غایت کا ہے یعنی اس واسطے لے گئے تاکہ دکھلا دیویں حضورؐ کو اپنی آیات میں سے۔ من ایاتنا اور من تبعیضیہ بھی ہوسکتا ہے اور من بیانیہ بھی ہوسکتا ہے۔ یعنی یا تو سب نشانیاں آپ کو دکھانے کے واسطے لے گئے تھے یا بعض دکھلانے کے واسطے جو آپ کے متعلق تھیں۔ آگے ارشاد فرماتے ہیں: انّہ ھو السمیع البصیر

مفسرین نے کہا ہے کہ ھو کا مرجع سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ میری رائے میں یہ آتا ہے اس کا مرجع اللہ تعالیٰ ہے۔ معنی یہ ہیں بیشک وہی اللہ تعالیٰ سننے والا ہے اور دیکھنے والا ہے۔